L. Bhawani Prasada Gupta, resident
of Haldowr. Zila Bijnor.
The 1st July 1897 A.D.

## ویدیہاس رہوکتا

نرب تسکیتمان سے اِستر آپکی کرپا رکشا اور سہائے سے
وک پرسپر ایک دوسرے کو رکشا کریں اور ہم لوگ پرم پریت
سے ملکر سب سے اُتم اِیشٹر ارتھات جگدوتی راج آدی
سامگری سے آنند کو آپکے انوگرہ سے سدا بھوگیں۔ ہے کرپاند
لکی سہائتا سے ہم لوگ ایک دوسرے کے سامرتھ کو
ور شارتھ سے سدا بڑھاتے رہیں۔ ہے پرکاش مے۔ ہے سب
کے دینے والے پرمیشر آپ کی سامرتھ سے ہی ہم لوگوں
ایڑھا ہوا سب ششتریں پرکاش کو پراپت ہووے اور
ودیا سدا بڑھتی رہے۔ ہے پریتی کے اُتپادک آپ

ایسی کرپا کیجئے کہ جس سے ہم لوگ پرسپر برودھ کبھی نہ کریں۔ کنتو ایک دوسرے کے متر ہو کے سدا برتیں۔ ہے بھگوان آپ کی کرپا سے ہم لوگوں کے تین تاپ (۱) جو کہ آدھی روگ (۲) جو دوکھ دوسرے پرانیوں سے ہوتا ہے (۳) جو کہ من اور اندریہ بکار اشدہ اور چنچل تا سے کلیش ہوتا ہے ان تینوں تاپوں کو آپ نوارن کیجئے ۔۔

ہے ست سروپ ہے گیان مے ہے سدانند سروپ۔ ہے اننت سامرتھ یوکت ہے پرم کرپالو ہے اننت ودیا مے۔ ہے گیان ودیا پرد پرمیشر آپ سوریہ آدی سب جگت کا اور ودیا کا پرکاش کرنے والے ہو تتھا سب آنندوں کے دینے والے ہو۔ ہے سرب جگت اُتپادک سرب شکتیمان آپ سب جگت کو اُتپن کرانے والے ہو۔ ہمارے سب دکھوں اور دشٹ گنوں کو کرپا سے آپ دور کیجئے اور دونوں سبکا

کا سکھ یعنی ایک چکرورتی راج اشٹ متر وہن پتر استری
اور شریر سے اوتم سکھ کا ہونا ۔ دوسرا موکش سکھ یعنی دونو
سکھ ہمارے لئے پراپت کیجئے ۔ جو پرمیشر بھوت بھوشت برتمان کال
میں جو کچھ ہوتا ہے اُن سب بیوہاروں کو وہ جتھارتھ جانتا
ہے اور سب پدارتھوں کا سوامی ہے ۔ اور جو موکش اور
بیوہار سکھ کا بھی دینے والا ہے سب سے بڑا سامرتھ وان
پرمیشر جو پرماتما ہے اُسکو اتینت پریم سے ہمارا نمسکار ہووا
جو کہ سب کالوں کے اوپر براجمان جسکو لیش ماتر بھی دکھ
نہیں ہوتا اُس آنندگھن پرمیشر کو ہمارا نمسکار ہو جسنے پرتھوی
کو اپنی سرشٹی میں پاد استھانی اور انترکش کو اُدر استھانی اور پرکاش
کرنے والے پدارتھوں کو سب کے اوپر مستک استھانی ارتھات
جو پرتھوی سے لیکر سورج لوک تک سب جگت کو رچکر اُسمیں
بیاپک ہو کے جگت کے سب اویئوں میں پورن ہو کے سبکو دھارن

کررہا ہے اُس پربرہم کو ہمارا نمشکار ہو جسنے نیتر استھانی
چندرماں اور سورج کو کلپ کلپ کے آدی میں بنایا رچا
ہے اور جسنے مُکھ استھانی اگنی کو اُتپن کیا ہے اسی برہم
کو ہمارا نمشکار ہو اور برہمانڈ کے بایو کو پران اور اپان
کیطرح کیا ہے اور پرکاش کرنیوالی کرن چکشو کیطرح بنائی ہیں جسنے
دس دِشاؤں کو بھی سب بیوہاروں کو سدھی کرنے والی بنائی
ہیں ایسا جو اننت وِدّیا یُکت پرماتما سب مُنشوں کا اِشٹ
دیو ہے اُس برہم کو نِرنتر ہمارا نمشکار ہووے ؛؛

## پہلا ادھیائے سُرشٹی کی اُتپتی میں

سَت جسکا کبھی ناش نہیں ہوتا چت جو سدا گیان سروپ
ہے اور آنند جو سدا سُکھ روپ اور سبکو سُکھ دینے والا ہے
ایسے لکشنوں والا جو سب جگہ میں پری پورن ہو رہا ہے جو

سب منشوں کو اوپانشاد جگ اشٹ دلواور سب سامرتھ سے یوکت
ہے انہی پر برہم سے رگ وید یجر وید۔ شام وید۔ اتھر وید
یہہ چار وید اوتپن ہوئے ہیں اسلئے سب منشوں کو اوچت
ہے کہ وید کو گرہن اور وید وکت ریت سے ہی چلیں جیسے
منش کے شریر میں سوانس باہر کو آکر پھر بھیتر کو جاتے ہیں
اسی پرکار سرشٹی کی آدی میں ایشر ویدوں کو اوتپن کرکے
سنسار میں پرکاش کرتا ہے پرلے میں وید سنسار میں نہیں
رہتے پرنتو اسکے گیان کے بھیتر وے سدا بنے رہتے ہیں
جیسے بیج میں انکر پہلے ہی رہتا ہے اور برکش روپ ہو
کر پھر بھی۔ بیج کے بھیتر ہی رہتا ہے اسی پرکار وید بھی ایشر
کے گیان میں سب دن بنے رہتے ہیں انکا ناش کبھی نہیں
ہوتا کیونکہ وہ ایشر کی ودیا ہے اسلئے انکو نت سے ہی جاننا
چاہیئے ۔۔

سوال - بعض منش ایسا کہتے ہیں کہ بنا اُپدیش اور پرماتما کی پریرنا شبد روپ ویدوں کو کیسے رچ سکتا ہے ؟

جواب - پرمیشر سرب شکتیمان ہے جیسے اُس نے بنا ہاتھ پانوں اور آنکھوں کے جگت کو رچا ہے ویسے ہی اپنی اننت سامرتھ سے وید کو رچ دیا منش اگرچہ سروگیہ نہیں الپگیہ ہے مگر وہ بھی من میں گیان دوارا کلپنا پرشن اوتر کر لیتا ہے تو پرمیشر کا گیان دوارا ویدوں کا رچنا کیا اسمبھو ہے - جیسے بنا پڑھائے اور سکھلائے کوئی منش بن میں رہ کر گیان اور بدیا نہیں سیکھ سکتا ہے اسیطرح بنا پرمیشر کے اپدیش کے منش کو کیسے گیان ہوتا ؟

سوال - ایشر نے منشوں کو سبھاوِک گیان دیا ہے سو سب گرنتھوں سے اوتم ہے کیونکہ اُس سبھاوِک گیان کے بنا ویدوں کے شبد ارتھ اور سمبندھ کا گیان کبھی نہیں ہو سکتا

جب اُس گیان کی بردھی ہوگی تب مُنش بدّیا پوستکوں کو بھی رچ ہیں کیونکہ

جواب۔ اگر ایک بالک کو بن میں چھوڑ کر کہانا پینا تو دیا جاوے

اور ساری عمر بات چیت نکیجاوے تو اُسکو کچھ بھی گیان بولنے اور

ارتھ سمجھنے کا نہوگا اور پشو کے سمان ہوگا اب تبلاؤ سبھاوِک

گرہ سو کیا لابھ ہوا اسلئے بنا پرمیشر کے اوپدیش کے کسی مُنش

کو گیان نہیں ہوسکتا تھا جیسے ہم لوگ بنا پڑھے پڑھائے کچھ بھی

نہیں جانتے ایسے ہی سرشٹی کے آدی میں بھی پرماتما جو ویدوں

کا اوپدیش نکرتا تو آجتک کسی مُنش کو دھرم آدی پدارتھوں

کی بدّیا نہوتی لیس ثابت ہوا کہ بدّیا دانوں کی شکشا اور وید پڑھنے

بنا کیول سبھاوِک گیان سے کسی مُنش کو کچھ بھی گیان نہیں

ہوسکتا تھا اور جو یہ کہا کہ اپنا گیان سب ویدادی گرنتھوں سے سرشٹی

ہے سو ٹھیک نہیں کیونکہ وہ سبھاوِک گیان سا دھن کوٹی میں ہے

جیسے من کے بغیر آنکھ سے کچھ بھی دیکھ نہیں پڑتا اور آتما کی سنجوگ

کے بنا من سے بھی کچھ نہیں ہوتا ویسے ہی سبھاوک گیان سے بنا شکشا کے کچھ نہیں بن سکتا صرف پشوؤں کے سمان بیوہار کا ہی سادھک ہے مگر دھرم ارتھ کام موکش کا سادھن بنا شکشا نہیں کرسکتا ॥

سوال ۔ وید وں کے اوتپن کرنے میں پرمیشر کا کیا پریوجن ہے الیشر میں انندت بدیا ہے یا نہیں اور ایشیر پراوپکاری ہے یا نہیں ॥

جواب ۔ اپنے لئے بھی جس میں سب پدارتھوں کا رچنا اور جاننا ہو سکتا ہے اور ہم جیوؤں کے کلیان کے لئے بھی ہے اور پرمیشر میں انندت بدیا ہے ॥

سوال ۔ بدیا سوارتھ پرمارتھ دونوں کے لئے ہوتی ہے ॥

جواب ۔ ہاں پرمیشر نے اپنی وید بدیا کا ہم لوگوں کو اوپدیش کرکے سپھلتا شدھ کری ہے جیسے ماں باپ اپنے بچوں کو شکشا کے آنند کرتے ہیں ایسے ہی پرمیشر نے ساری جگت کے

جیووں کی سہایتا اور شکشا کے لئے وید ودیا پرگھٹ کی ہے
اگر وید کا اوپدیش نہ کرتا تو دہرم ارتھ کی سدہی جیتھارتھ کبھی
نہوتی جیسے پرم کرپالو ایشر نے پرجا کے سکھ کے لئے کند مول اور
گھاس آدی چھوٹے چھوٹے پدارتھ بھی رچے ہیں تو سب سکھ
کی پرکاش کرنیوالی وید ودیا کا اوپدیش پرجا کے سکھ کے لئے
کیوں نہ کرتا کیونکہ جتنے برہمانڈ میں اوتم پدارتھ ہیں اُن کی
پراپتی سے جتنا سکھ ہوتا ہے سو ودیا پراپتی کے آگے ہزارویں
حصہ کے برابر بھی نہیں ہے ٭

سوال - بنا سیاہی قلم اور کاغذ کے ایشر نے ویدوں کو کس طرح لکھا
جواب - پرمیشر نے ویدوں کو پستکوں میں لکھ کر سرشٹی
کے آدمیں پرکاشت نہیں کیا مگر - اگنی - وایو - آدت - انگرا
رشیوں کو گیان دوارا اوپدیش کیا تھا اِن چاروں رشیوں کے
گیان کے بیچ میں ویدوں کا پرکاش کرکے اُن سے برہما آدی

کے گیان میں پرکاش کرایا تھا اُنکو پرمیشر نے گیان دیا تھا اُنہوں
نے ویدوں کو رچا مگر وہ گیان ایشر ہی کا تھا ۔؛

سوال ۔ یہ پرمیشر تو نیا رکاری ہے اُسنے سب منشوں کے ہردیہ
میں وید کا پرکاش کیوں نہ کیا ۔؛

جواب ۔ نیا ر اُسکو کہتے ہیں کہ جو جیسے کرم کرے اُسکو ویسا
ہی پھل دیا جاوے اُن چاروں رشیوں کا ایسا پورب پن تھا
کہ اُنکے ہردیہ میں ویدوں کا پرکاش کیا گیا ۔؛

سوال ۔ وہ چاروں منش تو سرشٹی کے آدی میں اوتپن
ہوئے تھے اُنکا پورب پن کہاں سے آیا ۔؛

جواب ۔ جیو اور جیووں کے کرم اور استھول کارج جگت
یہہ تینوں اناد ہی ہیں یعنی جیو اور کارن جگت سرشٹی پرواہ سے اناد ہی
ہیں استھول کارج جگت پرواہ سے انادی ہیں اسلیے کرم اُنکے نت ہی تھے ؛

سوال ۔ ویدوں کی اوتپتی میں کتنے برس ہوگئے ۔؛

جواب ۔ ١٩٦٠٨٥٢٩٨٢ ابرس برتمان جگت اور ویدوں کی
اوتپتی میں ہو گئے ہیں ॥

سوال ۔ یہہ کیسے نشچے ہو کہ اتنے برس وید اور جگت کی اوتپتی
میں بیت گئے ॥

جواب ۔ یہہ جو برتمان سرشٹی ہے اس میں ساتویں یہی
ویسوت منو کا برتمان ہے اس سے پہلے چھہ منو نتہ ہو چکے ہیں
سوئمبھو ۔ سوار وچس ۔ اوتم ۔ تامس ۔ رئیوت ۔ چاکشو

चाक्षुष रैवत तामस औत्तम स्वारोचिष स्वायंभव

یہہ چھہ تو بیت گئے ہیں اور ساتواں برتی ویسوت بیت رہا
ہے اور ساورنی آدی سات منونتر آگے بہوگیں گے
सावर्णि
یہہ سب منونتر ملکر ۱۴ ہوتے ہیں اور ایک منونتر میں
۷۱ چترجگی ہوتی ہیں اس پرکار ۔ ست جگ ۔ دوآپر
١٢٩٦٠٠٠
تریتا ۔ کلجگ آریوں نے ایک ل سے لیکر برس
٤٣٢٠٠٠ ٨٦٤٠٠٠

تک سنگیا باندھی ہے مجموعہ چترجگی کے برسوں کا ۴۳ لاکھ ۲۰ ہزار برس مجموعہ ۷۱ جگی یا منونتر کا ۳۰۶۷۲۰۰۰۰ برس کا مجموعہ چھٹے منونتر کا ایک ارب ۸۴ کروڑ ۳ لاکھ ۲۰ ہزار برس کا ہوا اور ساتویں منونتر کے بھوگ میں یہ ۲۸ چترجگی ہے اس چترجگی میں کلجگ کو ۴۹۸۴ برس کا تو بھوگ چکا ہے اور باقی ۴۲۷۰۱۸ برس باقی ہیں۔ یعنے ۱۲۰۵۳۲۹۸۴ ابھی ولیسوت منو کے بھگت چکے ہیں اور ۱۸۶۱۸۷۰۱۸ برس باقی رہے ہیں ایک ہزار ایسی ایسی چترجگی یا ۱۴ منونتر کا ایک برہما کا دن اور اسیقدر برہما کی رات باندھی ہے۔ دن نام سرشٹی کی اوتپتی سے شروع ہو کر پرلے تک رات نام پرلے سے لیکر پھر اوتپتی تک گنی جاتی ہے اور ورتمان سرشٹی یا وید کی اوتپتی کو ۱۹۶۰۸۵۲۹۸۴ برس ہو چکے ہیں اور ۲۳۳۳۲۲۷۰۱۸ برس باقی ہیں اسی پرکار سنکھیات منونتروں ہیں کہ جنکی سنکھیا

نہیں ہو سکتی انیک بار سرشٹی ہو چکی ہے اور انیک بار ہو ویگی سو
اِس سرشٹی کو سدا سے سرب شکتیمان جگدیشور سبھ سبھاؤ سے
رچنا پالن اور پرلے کرتا ہے اور سدا ایسے ہی کریگا اور سرشٹی
کا سبھاؤ نیا اور پورانا ہر ایک منونتر میں بدلتا جاتا ہے اِسی
لئے منونتر سنگیا باندہی ہے سرشٹی کے آدی سے آریہ لوگ
برس - رتو - ماس - پکش - دن - نچھتر - مہورت - لگن اور
پل - آدی سمے کا بہلانا اور حساب کرنا اور پوستکوں میں
انکا لیکھہ کرتے چلے آئے ہیں اور ایک پل کا کبھی فرق نہیں پڑا
یہ پورب کال کا پرمان سب کو معلوم رہے تاکہ سرشٹی
کی اوتپتی پرلے اور ویدوں کی اوتپتی کے برسوں کی گنتی
میں کسی پرکار کا بھرم کسیکو نہو اگرچہ اِس اوتم بیوہار کو
لوگوں نے ٹکا کمانے کے لئے بگاڑ رکہا ہے تو بہی پوستک
بیوہار کو بنا رکہا نشٹ نہونے دیا - اب چاروں جگوں کے

بھید اور اُنکے برسوں کی گھٹت وبڑھ شنگیا یونہی ہوئی اُسکی
بیاکہا آگے کرینگے وہاں دیکھ لینا چاہیئے۔ جو ونش صاحب
میکس مُولر صاحب نے وید اوتپتی منش رچیت اور اُنکے برسوں
کی شنگیا ۰۰ ۳۴ یا ۰۰۰ ۳ ہزار برس بتلائی ہے یہ بات جھوٹھ
ہے اُنہوں نے آریہ لوگوں کی سب پوشتکیں نہیں پڑھی
ورنہ اُنکو یہ بھرم کبھی نہوتا جبتک ہزار چترجگی پوری نہو جائیں
تبتک یہ ایشر وکت (دید) وید اور ہم سب منش لوگ ایشر کے انوگرہ
سے سدا برتمان رہینگے ॥

## اب ویدوں کی نِتتا کا بچار کیا جاتا ہے ॥

وید ایشر سے اُتپن ہوئے ہیں اُس سے وے شُتہ نِت سُروپ
ہی ہیں کیونکہ ایشر کا سب سامرتھ نِت ہی ہے ॥
سوال - ویدوں میں شبد چھند پد اور باکیوں کے جوگ ہونے

سے ویدنت نہیں ہو سکتے۔ جیسے گھڑا بنا بنانے کے نہیں بن سکتا۔ اسیطرح ویدوں کو بھی کسی نے بنایا ہوگا :۔

جواب۔ شبد دو پرکار کا ہوتا ہے نِتّ۔ کاریَج انمیں سے جو شبدارتھ اور سمبندھ پرمیشر کے گیان میں ہیں وے نِتّ اور جو لوگوں کی کلپنا سے اوتپن ہوتے ہیں وہ کاریج ہوتے ہیں کیونکہ جسکا گیان اور کریا سبھاؤ سے شدھ اور انادی ہے اُسکا سب سامرتھ بھی نِت ہوتا ہے۔ وید ایشر کی بدّیا سروپ ہونے سے انِت کبھی نہیں ہو سکتے :۔

سوال۔ جب جگت کے پرمانوں الگ الگ ہو کر کارن روپ ہو جاتے ہیں تب کاریج روپ استھول جگت کا بھی ابھاؤ ہو جاتا ہے تب ویدوں کی پوستک کا بھی ابھاؤ ہو جاتا ہے پھر انکو نِت کیوں مانتے ہو :۔

جواب۔ یہ بات نسبت کاغذ سیاہی ادر پوستک کے تو ٹھیک ہے

ہے یعنی کاغذوں پر لکھنا ہی منشوں کی کریا یا عمل ہے۔ سو

تو اتت ہے وید تو شبد ارتھ اور سمبندھ سروپ ہی ہیں اور

ایشر کے گیان میں سدا بنے رہنے سے ہم لوگ ویدوں کو نت مانتے

ہیں وہ بیج اُنکے سمان ایشر کے گیان میں سدا ہی بنے

رہتے ہیں جیسے اِس کلپ کی سرشٹی میں شبد اکشر ارتھ اور

سمبندھ ویدوں میں ہیں اسی پرکار پورب کلپ میں بھی تھے

اور آگے بھی ہونگے ایشر کی بدیا یعنی گیان ایک رس بنی

رہتی ہے۔ کیونکہ شبد ہی بدیا کا مول ہیں۔ جب شبد نت ہیں

تو ان شبدونمیں جتنے اکشروں کا جوگ ہے اُنکا بناش بھی

کبھو نہیں ہوتا۔ اسلئے جتنے دید کے شبد ہیں وسے بھی نت

ابناشی اور اچل ہیں۔

سوال۔ شبد اوچارن کئے پیچھے اور اوچارن سے پہلے

سُنا نہیں جاتا ہے اور اوچارن کرنا انت ہے اسلئے شبد بھی انت

ہو سکتے ہیں پہر شبدوں کو نت کیوں مانتے ہو*

جواب - شبد تو اکاش کیطرح سب جگہہ ایک رس بہر رہے ہیں پرنتو جب اوچارن کریا نہیں ہوتی تب وے ٹھیک سُننے میں نہیں آلتے جب پران اور بانی کی کریا سے اوچارن کئے جاتے یعنی بولے جاتے ہیں تب شبد پرسدہ ہوتے ہیں بانی کی کریا کی اوتپتی اور ناش تو ہوتا ہے مگر شبدوں کا نہیں - مگر جبتک بایو اور باک اندریہ کی کریا نہیں ہوتی تبتک شبدوں کا اوچارن اور شروں نہیں ہوتا اوچارن کریا سے جو شبد اوچارن ہوتا ہے سوارتھ کے جاننے ہی کے لئے ہے پہر اُسی شبد سے ارتھ کی پرتیت ہوتی ہے جو شبد انت ہوتا تو ارتھ کا گیان کون کراتا*

اسی پرکار شبیشک شاستر میں کناد مُنی نے بہی ویدوں کو اُیشر وکت سب بدیا والا کہکر پات رہت کہا ہے ایسا ہی سب

گُنشوں کو ماننا اوچت ہے اُیشر نت ہے اِسلئے اُس کی بدّیا بھی نت
ہے نیائے شاستر میں گوتم منی بھی شبد کو نت کہتے ہیں۔ اِسلئے
ویدوں کو نت ہی ماننا چاہئے کیونکہ سرشٹی کے شروع سے آجتک
برہما آدی جتنے آپت ہوتے آئے ہیں وے سب ویدوں کو نت
ہی مانتے ہیں اُن آپتوں کا آوشیہ یعنی ضرور ہی پرمان کرنا چاہیے
کیونکہ آپت لوگ وہی ہوتے ہیں جو دھرماتما کپٹ چھل آدی دوشوں
سے رہت سب بدیاؤں سے یکت مہاجوگی اور سب مُنشوں کے
سُکھ کے لئے ست کا اُپدیش کرنیوالے ہیں اُنکے اُپدیش میں
ذرا بھی پکش پات یا متھیاچار نہیں ہوتا اُنہوں نے ویدوں
کا جتھارتھ نت گنوں سے پرمان کیا ہے جوگ شاستر کے کرتا
پتنجلی منی بھی ویدوں کو نت مانتے ہیں۔ جتنے منش ہوئے ہیں یا
ہونگے سب کا گرو پرمیشر ہے۔ کیونکہ وید دوارا ست ارتھوں کے
اُپدیش کرنے سے پرمیشر کا نام گرو ہے سو پرمیشر نت ہی ہے۔ اور

وہ اَدِوِتیا آدی کلیشوں تھتھا پاپ کرم اور اون کی باشناؤں
کے بھوگ سے الگ ہے جسمیں اونَنت گنیاں سدا ایک رس
بنا رہتا ہے اسلئے اُسکے رچے ویدوں کا بھی ستھیارتھ ہنا
اور نت ہنا بھی نشچے ہے سانکھیہ شاستر میں کپل آچارج بھی کہتے
ہیں کہ پرمیشر کی سبھاوک جو بدیا شکتی ہے اُسکے پرگھٹ ہونے سے
ویدوں کو نت اور سَتیہ پرمان ماننا چاہیئے۔ ویدوں کے نت
ہونے میں سب آریہ لوگوں کی شاکشی ہے کیونکہ ایشر نت اور
سروگیہ ہے اسلئے اسکی ودیہ بھی نت اور سروگیہ ہونیکے جوگ ہیں اور
اپنی ہی پرمان سے سوت سدھ ہیں جیسے سورج کے پرکاش میں
سورج کا ہی پرمان ہے ویسے وید بھی سوم پرکاش ہیں اور سب
ستیہ بدیاؤں کو بھی پرکاش کر رہے ہیں۔ نیایہ سے بھی ویدوں
کا نت ہونا ثابت ہوتا ہے ۔۔

دیکھو جسکا مول نہیں ہوتا ہے اسکی ڈالی پتر پُشپ ادریہ پھل

آدی بھی کبھی نہیں ہو سکتے جب ایشر میں انت بدّیا ہے
تب ہی منشوں کو بدّیا کا اویدیش بھی کیا ہے اور جو ایشر میں نرنت
بدّیا نہ ہوتی تو وہ اویدیش کیسے کر سکتا اور جگت کو کیسے رچ
سکتا جو ایشر منشوں کو اپنی بدّیا کا اویدیش نہ کرتا تو کبھی منشر
کو بدّیا جو جتھارتھ گیان ہے نہ ہوتی (نرمول کا ہونا یا بڑھنا
(یا عقیمہ عورت کے بیٹا پیدا ہونا محال ہے) دوسری مثال کو
دیکھو کہ جسکا نشا کشات انوبھو ہوتا ہے اسی کا گیان میں سنسکار
بھی ہوتا ہے اور سنسکار سے سمرن اور سمرن سے اِشٹ میں ورتی
اور انِشٹ سے نورتی ہوتی ہے یعنی جو سنسکرت بھاکا کو پڑھتا ہے اسکے
من میں اسیکا سنسکار ہوتا ہے اور جو کسی ولیش بھاکا کو
پڑھتا ہے اسکو اس ولیش کی بھاکا کا سنسکار ہوتا ہے جو
ایشر ویدوں کا اویدیش نکرتا تو کسی منش کو بدّیا کا سنسکار
نہ ہوتا جو سنسکار نہ ہوتا تو سمرن بھی نہ ہوتا اور بنا پڑھنے اور

سُننی بدّیا کے منُش اگیانی ہی رہے

سوال ۔ منُشوں کے سبہاوکی بدّیا ہے سیکھہ اور

دُکھ کا انوبہو بہی ہوتا ہے اُسی سے اوترکال میں کرموں کے

انوسار بدّیا کی بردہی بہی ضرور ہوگی تب ویدوں کو بہی منُش

لوگ رچ لیویں گے پہر یہہ کیوں مانتے ہو کہ ایشر نے وید

رچے ۔

جواب ۔ اُسکا سماد ہان ویداوتپتی کے پرکرن میں کردیا

ہے جیسے اُسوقت میں بدّیا انوں سے پڑہنے بنا کوئی بدیاوان

نہیں ہوتا اور نہ اُنکو گیان کی ترقی دیکہنے میں آتی ہے ویسے

ہی سرشٹی کے شروع میں ایشر او بدلش سے پڑہنے کے بنا کسی

منُش کی بدّیا اور گیان کی ترقی بہی ناممکن تہی ۔ چنانچہ ہمیں

بن باسیوں کا درشٹانت پہلے دیکہ چکے ہیں کہ جیسے اُس بالک

اور بن میں رہنے والے منُش کو جتا رتہہ بدّیا کا گیان نہیں

ہو سکتا۔ یعنی جس حالتمیں اودیالیش کے بنا اُنکو لوگ بیوہار کا بھی
گیان نہیں ہو سکتا تو پھر بدّیا کی پراپتی تو بہت ہی مشکل ہے
اِس سے کیا جاننا چاہیئے کہ پرمیشر کے اودیالیش یعنی وید بدّیا
کے پڑھنے سے ہی منشوں کو بدیا اور گیان کی ترقی کرنی سہج ہوئی
ہے کیونکہ اُسکے سبھی گن ست ہیں اِسلیئے اُسکی وید بدّیا بھی
نِت اور ست ہی ہے جو نِت بستو ہے اُسکے نام گن کرم بھی نِت
ہی ہوتے ہیں کیونکہ اونکا آدھار نِت ہے اور بنا آدھار کے نام
آدی اِستھر نہیں ہو سکتے جو انت بستو ہے اُسکے نام گن اور
کرم بھی انت ہوتے ہیں نِت اُسکو کہنا چاہیئے کہ جو اُوتپتی اور
بناش سے علیحدہ ہو اور اُوتپتی وہ کہلاتی ہے کہ جو انیک دربوں
کے سنجوگ سے استھول پدارتھ ہو جاوے اور بناش اُسکو کہتے
ہیں کہ جب استھول پدارتھ دربوں سے علیحدہ ہو کر پرمانو روپ
ہو جاویں اور جو دربہ سنجوگ سے استھول ہو جاتے ہیں وہ

آنکھہ وغیرہ اندریوں سے دیکھنے میں آتے ہیں پھر جب اُن استھول
دربھوں کے پرمانوؤں کا بیوگ ہو جاتا ہے۔ تب اتینّت سوکشم
ہونے پر دیکھہ نہیں پڑنے اُسکا نام ناش ہے کیونکہ جو دیکھہ
نہ پڑے اُسیکو ناش کہتے ہیں جو دربھہ سنجوگ اور بیوگ سے
اوتپن یا نشٹ ہوتا ہے اُسیکو کاریہ اور انت کہتے ہیں جو سنجوگ
اور بیوگ سے الگ ہیں اُنکی نہ تو کبھی اوتپتی اور نہ کبھی ناش
ہوتا ہے اِس پرکار کا پدارتھ ایک پرمیشر اور دوسرا جگت کا کارن
ہے کیونکہ وہ سدا اکھنڈ ایک رس ہی بنا رہتا ہے جو سوّم کارن
روپ ہو اُسی کو نت کہتے ہیں کیونکہ جو جو سنجوگ سے اوتپن
ہوتا ہے سو تو بنانے والے کی ضرورت رکھتا ہے جیسے کرم نیم
کاریہ یہہ سب کرتا نیمتّا اور کارن ہی کو سدا چاہتے ہیں جو
ایسا کہیں کہ کرتا کو بھی کسی نے بنایا ہوگا تو اُس کرتا کے کرتا
کا بھی بنانیوالا چاہیئے۔ اسلئے یہہ پرسنگ مرجادا رہت ہو جاتا

ہے اور جسکی مرجاد انہیں ہے وہ بیوستھا یعنی قاعدہ کے جوگ
نہیں ٹھہر سکتا جو وسنجوگ سے اتپن ہوتا ہے اور پرکیرتی
اور پرمانو آدی کے سنجوگ کرنیمیں سمرتھ ہی نہیں ہوتا اسکا
یہ سدہ ہوا کہ جو جس سے سوکشم ہوتا ہے وہی اُسکا آتما ہے
ہے ارتہات استہول میں سوکشم بیاپک ہوتا ہے جیسے لوہے
میں اگنی پروشٹ ہو کے اُس کی اویبوں میں بیاپت ہوتی
ہے اور جیسے جل پرتھوی میں پروشٹ ہو کر اُسکے گنوں
کے سنجوگ سے بید اکرنے میں ہتو ہوتا ہے تتھا اُسکا چھیدن
بھی کرتا ہے ویسے ہی پرمیشر سنجوگ اور بیوگ سے پرتھک
سب میں بیاپک پرکیرتی اور پرمانو آدی سے بھی اتینت
سوکشم اور چیتن ہے اسی کارن سے پرکیرتی اور پرمانو آدی
دربھوں کو سنجوگ کر کے جگت کو رچ سکتا ہے جو پرمیشر ا
استہول ہوتا تو انکو گرہن اور رچن کبھی نہ کر سکتا کیونکہ

جو استھول پدارتھہ ہوتے ہیں وہ سوکشم پدارتھوں کے نیم کرنے
میں سمرتھ نہیں ہوتے جیسے ہم لوگ پرکرتی اور پرمانو آدی کے
سنجوگ اور بیوگ کرنیمیں سمرتھ نہیں ہیں کیونکہ جو سنجوگ اور
بیوگ کی بہتیر ہے وہ اسکے سنجوگ بیوگ کرنیمیں سمرتھ نہیں ہو سکتا
تتھا جس وستو میں سنجوگ اور بیوگ کا آرنبھہ ہوتا ہے وہ وستو
سنجوگ بیوگ سے الگ ہی ہوتا ہے کیونکہ وہ سنجوگ اور بیوگ
کے آرنبھہ کے نیموں کا کرتا اور آدی کارن ہوتا ہے تتھا آدی
کارن کے ابھاو سے سنجوگ اور بیوگ کا ہونا بھی اسمبھو ہے - اس
سے کیا جاننا چاہیے کہ جو سدا نرلکار سروپ اج اناوی نت
ست سامرتھ سے یکت اور انینت بدیا والا ایشر ہے اسکی
بدیا سے ویدوں کے پرگھٹ ہونے اور اسکے گیان میں ویدوں
کے سدا برتمان رہنے سے ویدوں کو ستیارتھ یکت اور نت
سب منشوں کو ماننا یوگ ہے اب یہہ بات بیان کیجاتی ہے

که ویدوں میں کون کون بکھیہ کس کس پرکار کے ہیں اگرچہ
ویدوں میں انیک پرکار کے بکھیہ ہیں مگر چار بکھیہ تو مکھیہ ہیں ۱۔
وگیان۔ کرم۔ اوپاسنا۔ گیان۔ وگیان اسکو کہتے ہیں
کہ جو کرم اوپاسنا گیان ان تینوں سے اوپیوگ لینا اور پرمیشر
سے لیکر پرتھوی تک پدارتھوں کا ساکشات بودھ ہونا اور ان سے
اوپیوگ کا لینا یہ بکھیہ ان چاروں میں پردھان ہے پرمیشر کا تات
پرج بھی ویدوں کے رچنے سے دو پرکار کا ہے ایک تو پرمیشر کا جتھارتھ
گیان اور اسکی اگیا کا پالن کرنا دوسرا یہ ہے کہ اسکے رچے ہوئے
پدارتھوں کے گنوں کو جتھارتھ بچار کے انسے کاریج سدھ کرنا اور
اور یہہ بھی جاننا کہ ایشر نے کون کون پدارتھ کس کس پریوجن کے
لئے رچے ہیں اسمیں پرمیشر کا جاننا اور اسکی آگیا کے انوسار چلنا
پردھان ہے وید میں دو ودیا ہیں اپرا۔ پرا۔ اپرا یہہ ہے کہ
پرتھوی اور ترن سے لیکر پرکرتی تک پدارتھوں کے گنوں کے

گیان ہی ٹھیک ٹھیک برہم سدھ کرنا۔ پراجن سے سمپرگیات
برہم کی پراپتی کرنا یہ پرا اپرا سے اتینت اُتم ہے۔ پرمیشر کا
ہی اوم اُسکا نام ہے اُسی کی پراپتی کرانے میں وید پرورت ہوئے
ہیں اُسکی پراپتی کے آگے کسی پدارتھ کی پراپتی اُتم نہیں ہے
جگت کا برنن ورنشٹ اوپ لوگ آدی کا کرنا یہ سب پربرہم
کو ہی ظاہر کرتے ہیں ست دھرم کا انوشٹھان جسکو تپ کہتے ہیں
وہ بھی پرمیشر کی پراپتی کے لئے ہے تتھا برہم چریہ۔ گرہست
بان پرست سنیاس آشرم کے ست آچرن روپ جو کرم ہیں
وے بھی پرمیشر ہی کی پراپتی کرانے کے لئے ہیں جیسے سوریہ
کا پرکاش آبرن رہت اکاش میں ویاپت ہوتا ہے اسی پرکار
پربرہم بھی سوتہ پرکاش سروتر ویاپت وان ہو رہا ہے اُس
پد کی پراپتی سے کوئی پراپتی اُتم نہیں ہے اسلئے چاروں وید
اُسی کی پراپتی کرانے کے لئے اُپدیش کرکے پرورت ہو رہے

ہیں ایشر کے اوپدیش روپ ویدوں سے - کرم - اوپاسنا
گیان ان تینوں کانڈوں کے انوشٹھان میں اس لوک اور پرلوک
کے بیوہاروں کی پہلوؤں کی سدھی اور یتھاوت اپکار کرنیکے لئے
سب منش ان چاروں پکھوں کے انوشٹھان میں پورشارتھ
کریں یہہ ہی منش دیہہ دھارن کرنیکے پھل ہیں انمیں سے دوسرا کرم
کانڈ وہ بھی کریا پردھان سے ہی ہوتا ہے اور جو بنا بدیا ابھیاس اور
گیان کے پورن نہیں ہو سکتا کیونکہ من کا جوگ باہر کی کریا اور بھیتر
کے بیوہار میں سدا بنا رہتا ہے اگرچہ وہ انیک پرکار کا ہے پرنتو
اسکے دو بھید گنے ہیں - پرمارتھ - لوک بیوہار پہلا جو پورشارتھ
روپ گیان انمیں پرمیشر کی استوتی ارتھات اسکی سرب شکتیمتّا
آدی گنوں کا کیرتن اپدیش اور شرون کرنا پرارتھنا ارتھات
جس کرکے ایشر سے سہایتا کی اچھا کرنی اوپاسنا ایشر کے سروپ
میں مگن ہو کے اسکی ستت بھاشن آدی اگیا کا یتھاوت پالن

کرنا دھرم کا سروپ نیائے آچرن ہی نیائے آچرن اسکو کہتے ہیں جو
پکش پات کو چھوڑ کے سب پرکار سے ستّ گرہن اور استّ کا پرتیاگ
کرکے ایسے دھرم کا جو گیان اور انوشٹھان کا یتھاوت کرنا ہے سو
ہی کرم کانڈ کا پردھان بھاگ ہے اور دوسرا یہہ ہے کہ جس سے پورب
اُکت ارتھ کام اور انکو سدھ ہی کرنیوالے سادھنوں کی پراپتی
ہوتی ہے سو اس بھید کو اس پرکار سے جاننا کہ جب موکش
یعنی سب دکھوں سے چھوٹ کر کیول پرمیشر ہی کی پراپتی کے
لئے دھرم سے یُکت ہو کر سب کرموں کا یتھاوت کرنا ہے اسکو
نِشکام مارگ کہتے ہیں کیونکہ اسمیں سنسار کی بھوگوں کی کامنا
نہیں کیجاتی اسی کارن سے اسکا پھل اکشے ہے اور جسمیں سنسار کے
بھوگوں کی اچھا سے دھرم یُکت کام کئے جاتے ہیں اسکو سکام
کہتے ہیں اس سبب سے اسکا پھل ناشمان ہوتا ہے کیونکہ لوک بھوگ پا
کے کرموں سے اندریہ بھوگوں کو پراپت ہوکے جنم مرن سے نہیں

چھوٹ سکتا ہے ۔

## جگ کرنیکا بیان

اگنی ہوتر سے لیکر اسومیدھ تک جو کرم کانڈ ہے اُس میں چار
پرکار کے دربوں کا ہوم کرنا ہوتا ہے خوشبودار جو کستوری
کیسر وغیرہ سے شیرینی جو گھی اور شہد وغیرہ مقوی جیسے
گھی دودھ اناج وغیرہ ۔ حافظِ صحت جیسے ادویہ وغیرہ ان
چاروں کو اچھی طرح ملا کے آگ میں جو عمدہ طور سے ہوم کیا
جاتا ہے اُن سے بایو اور جل کی شدھی ہوتی ہے اور ہوم سے
سب جگت کو سُکھ ہوتا ہے جو ہوم بھوجن چھادن بمان کلا
کوشلیا جنتر وغیرہ کے لئے کرتے ہیں اسمیں تو خاص کر کرتا ہی کو
ہی سُکھ ہوتا ہے مگر جو ہوم جگت اُپکارشارتھ کے لئے کیا جاوے
وہ سارے جگت کو سُکھ پہونچاتا ہے جیسے دال اور ساگ کی ونگھی
میں ایک چمچہ خوشبودار بستو اور اگنی کا گرم کر کے چھونکنے سے

ساری وایو اور ساگ خوشبودار اور روچی دینے والا ہو جاتا
ہے اسطرح ہوم کی بھاپ سے ساری بایو خوشبودار اور ہلکی ہوکر
میگھ منڈل میں پہنچکر برکھا پیدا کرتی ہے اسمیں ست پت
برہمن کا بھی پرمان ہے کہ جو ہوم کرنیکے اشیا اگنی میں ڈالے
جاتے ہیں ان سے دہوان اور بھاپ اوتپن ہوتی ہیں ؎
کیونکہ اگنی کا یہی سبھاؤ ہے کہ پدارتھوں میں پرویش ہوکر انکو
بھن بھن کر دیتا ہے پھر وہ ہلکے ہوکر بایو کی ساتھہ آکاش میں
چڑھ جاتے ہیں انمیں جتنا جل کا انش ہے وہ بھاپ اور جو خشک
ہے وہ پرتھوی کا بھاگ ہے ان دونوں کے سنجوگ کا نام دہوان
ہے جب وے پرمانو میگھ منڈل میں بایو کے آدھار سے رہتے ہیں
تو وے پرسپر مل کے اور بادل ہوکر مینہ بنکے دھرتی پر برستے
ہیں تب بارش سے اوکھدیاں اوکھدیوں سے اناج اور اناج
سے دھاتو اور دھاتو سے شریر اور شریر سے کرم بنتا ہے جب ہوم

سے بایو جل اور اوکھدی وغیرہ صاف ہوتی ہیں تب سب جگت
کو سُکھ اور اشُدھ ہونے سے سب کو دُکھ ہوتا ہے۔ اسلئے
اُنکی صفائی ضرور کرنی چاہئے سو اُنکی صفائی کرنے میں
دو طرح کا پرجتن ہے۔ ایک تو ایشر کا کیا ہوا۔ دوسرا جیو کا۔
ایشر کا کیا ہوا یہہ ہے کہ اُسنے اگنی روپ سورج اور سُوگندھ
روپ پھول وغیرہ پدارتھوں کو اُتپن کیا ہے وہ سورج
نرنتر سب جگت کے رسوں کو پورب وکت پرکار سے اوپر
کو سینچا کرتا اور پشپ آدی کی خوشبو بھی درگندھ کو دور کرتی
رہتی ہے مگر چونکہ پرمانوں سبب ملنے خوشبو اور بدبو کی جل اور
بایو کو بھی مدھیم کر دیتے ہیں اور اُس جل اور بایو کی برکھا سے
اوکھدی اناج پیدا ہوکر اور شریر وغیرہ بھی مدھیم گن والے ہوکر
بہت سی بیماری پیدا کرتے ہیں اور شودھ بیرتا آدمی کے گنوں کو
بھی مدھیم کر دیتے ہیں اسلئے ہوم جگ کے نہ کرنے سے بڑا بھاری

نقصان عاید ہوتا ہی کیونکہ جیسا جسکا کارن ہوتا ہی ویسا ہی اُسکا کاریہ
بھی ہوتا ہی۔ یہی سبب ہے کہ بسبب عدم صفائی پرانوں کے بایو
اور برشٹی جل کا ناقص ہونا دیکھنے میں آتا ہے سو یہہ دوش اِیشر کی
سرشٹی سے نہیں کِنتو منشوں کی ہی سرشٹی سے ہوتا ہی اسیواسطے
اُسکا نوارن کرنا بھی منشوں کو ہی اُچت ہی کیونکہ سب کے اُدیکار
کرنیوالے جگ کو نکرنے سے منشوں کو دوش لگتا ہے جہاں منشوں
آدمیوں کے سمودای اِدہک ہوتے ہیں وہاں دُرگندہ بھی اِدہک ہوتا
ہی وہ اِیشر کی سرشٹی سے نہیں کِنتو منش آدی پرانیوں کی نمت
سے ہی اُتپن ہوتا ہی کیونکہ ہستی گھوڑا آدی کے سمودای کو
منش اپنے ہی سُکھ کے لیے اکٹھا کرتے ہیں اِس سے اُن پشوؤں
سے بھی جو اِدہک دُرگندہ پیدا ہوتا ہے سو منشوں کے ہی سکھہ
کی اِچھا سے ہوتا ہی اِس سے کیا سدّہ ہوا کہ جب بایو اور برشٹی
جل کو بگاڑنیوالا سب دُرگندہ منشوں ہی کی نمت سے اُتپن

ہوتا ہے تو اُنکا نوارن کرنا بھی اُنکو ہی جوگ ہے۔ کیونکہ جتنے پرانی

دیہہ دھاری جگت میں ہیں اُن میں سے منش ہی اُتم ہیں اور

سے وہی ہی اُپکار اور اَن اُپکار کو جاننے کے جوگ ہیں اسلیئے

لئے منش کے شریر میں پرمانو آدی کے سنجوگ وشیش اس پرکار

رچے ہیں کہ جن سے انکو گیان کی ترقی ہوتی ہے اسی کارن سے دھرم

کا انوشٹھان بھی انہیں کو کرنا لازم ہے ۔!

**سوال**۔ کستوری وغیرہ خوشبودار چیزوں اور دھوپ کو ملا کر

اگنی میں ڈالنے سے انکا نوش ہوتا ہے پھر جگت سے کسی پرکار کا

اُپکار نہیں ہو سکتا اگر یہہ اُتم پدارتھ منشوں کو دیجاویں

تو جگت ہوم سے بھی زیادہ اُپکار ہو سکتا ہے ۔!

**جواب**۔ کسی پدارتھ کا ناش کیول ویوگ ماتر ہوتا ہے یعنی

درشٹ اور ادرشٹ کا بھید ہے آٹھ پرکار کے درشن ہیں

اُنکے یہہ نام ہیں پرتیکش۔ انومان۔ اُپمان۔ شبد۔ اِتیہاس

ارتھاپتی سمبھو ابھاو ۔۔ پرتیکش وہ ہے جو آنکھ سے دیکھ
پڑے ۔۔ انومان وہ ہے کہ جو چنہہ کے دیکھنے سے جانا جاوے جیسے
کسیکے پتر کو دیکھکے یہہ کہا جاوے کہ یہہ فلانی کا پتر ہے ۔۔ اُپمان
وہ ہے کہ جو تُلیہ دھرم کے دیکھنے سے نشچہ کر لیا جاوے جیسے
پرکار کا یہہ دیودت ہے اسی پرکار کا یہہ جگ دت ہے ۔۔ شبد
پرتیکش اور اپرتیکش کا نشچہ کرانیوالا ہے جیسے گیان سے مکتی
ہوتا ہے یہاں آپتوں کے اُپدیش کو شبد پرمان کی مثال
ہے ۔۔ ارتھاپتی وہ ہے کہ جیسے کسی نے ایک بات کہی ہو اُس سے
دوسری بات سمجھی جاوے جیسے کسی نے کہا کہ بادلوں کے ہونے
سے برکھا ہوتی ہے دوسرے نے اتنی بات سے ہی جان لیا کہ
بنا بادلوں کے برکھا نہیں ہوتی ۔۔ سمبھو جیسے کسی نے کہا
کہ ماتا پتا سے ہی سنتان اُتپن ہوتی ہے دوسرا اسکو مان لیوے
مگر جو کوئی ایسا کہے کہ راون کے بھائی کنبھ کرن کی موچھ چار

کہ بس تک اکاش کے اوپر کٹڑی رہتی ہی یہہ بات جھوٹھ سمجھی جاسکے
گی ۞ ابہاؤ جسکا نام و نشان نہہ ہو نہ ہوا نہ ہوگا اِن پرمانوں سے
ناش کے ارتھہ سمجھنے کے لئے یہہ مثال ہی کہ کوئی مٹی کے
ڈلہ کو پیسکر ہوا میں پھینکدیتی تو اسکے تمیں وی چھوٹے چھوٹے ذرّے
آنکھہ سے نہیں دیکھینگے کیونکہ جب انو یعنی ذرّات الگ الگ ہوجاتے
ہیں تب وہ دیکھنے میں نہیں آتے اسیکا نام ناش ہی اور جب پرمانو
کے سنجوگ سے استھول دربہہ بڑا ہوجاتا ہی تب وہ دیکھنے میں
آتا ہے پرمانو اسکو کہتے ہیں کہ جسکا بھاگ پھر کبھو نہ ہوسکے
مگر انکا بھی گیان سے بھاگ ہوسکتا ہی ویسی ہی جو جو سُدوا
اشیا اگنی میں ڈالی جاتی ہیں انکے انو یعنی ذرّات الگ الگ
ہو کے اکاش میں رہتے ہیں کیونکہ کسی دربہہ کا بستو ناس بھاؤ
نہیں ہوتا ہی اس سے وہ دربہہ درگندہ آدمی وشوں کا نوارن
کرنیوالا ضرور ہی ہوتا ہی پھر اس سے بایو پرشٹی جل کی شدھتا

ہونے سے جگت کا بڑا اُپکار اور سکھ بھی ضرور ہوتا ہے اِس کارن سب جگ کو کرنا ہی چاہیئے ؀

سوال۔ کیا بایُو کی شدھی عطر اور پُشپ آدی کو گھروں میں رکھنے سے نہیں ہو سکتی جو اِسقدر محنت جگ میں کریں ؀

جواب۔ یہہ کام دوسری طرح نہیں ہو سکتا کیونکہ عطر اور پُشپ آدی کا سُوگندہ تو اُسی درگندہ بایو میں ملکر رہتا ہے وہ خوشبودار پھول اور عطر اُنکی بدبو کو علیحدہ کر نہ باہر نکال سکتا ہے اور نہ اوپر چڑھ سکتا ہے جب اگنی اُس بایو کو ہلکا کرکے وہاں سے نکال دیتی ہے تب ہی وہاں شدھ بایو قایم ہو جاتی ہے اِسلیئے اُسکا جتن جگ سے ہی ہو سکتا ہے اَور طرح سے نہیں ہو سکتا کیونکہ جو ہوم کی پرمانو یوکت شدھ بایو ہے پورب ستھ درگندہ بایو کو نکال کے اُس پہلی درگندہ بایو کو شدھ کرکے روگوں کو ناش کرتی ہے۔ اور منش آدی سرشٹی

کو اوتم سُکھ دیتی ہے یعنی ہوم سے زیادہ گرمی اور گرمی سے زیادہ
جل اوپر کو چڑھتا ہے اور برکھا ادہک ہو کر شدّہ جل اور بایو کے
سبب اناج اور اوکھدیاں اُتپنّ شدّہ ہوتی ہیں اور اُن سے
سُکھ پڑتا ہے یہہ پہل اگنی میں ہوم کرنے کے بغیر دوسری
طرح سے ہونا غیر ممکن ہے ہوم کا کرنا اوشیہ ہے دوسرا سبب خوشبو کے
ناش نہ ہونیکا یہہ ہے کہ اگر کسی شخص نے دور دیش میں خوشبودار
چیزوں سے اگنی میں ہوم کیا ہووے تو وہ خوشبودار ہوا دوسرے دیش کے
رہنے والے شخص کی ناک میں پہونچنے سے اُسکو یہہ گیان ہوتا ہے کہ یہاں
خوشبودار بایو ہے اس سے یہہ بات ثابت ہوتی ہے کہ دربّہ
کے الگ ہونے سے بھی دربّہ کا گُن دربّہ کے ساتھ ہی بنا رہتا ہے
اسیطرح وہ خوشبودار دربّہ اکاش میں بایو کے ساتھ بنا ہی
رہتا ہے سوا اسکے ہوم کرنے کے اور بہت فایدہ ہیں جنہ
بدّیاوان لوگ بچار سے جان لیوینگے ۔۔

سوال۔ بھلا ہوم کا پریوجن تو ہوم سے ہوا مگر وید منتروں کے پڑھنے سے کیا مطلب ہے؟

جواب۔ جیسے ہاتھ سے ہوم کرتے آنکھ سے دیکھتے اور تیچا سے سپرش کرتے ہیں۔ ویسے ہی زبان سے وید منتروں کو پڑھتے ہیں کیونکہ انکے پڑھنے سے وید منتروں کی یاد و اشت ایشر کی استوتی پرارتھنا اور اُپاسنا ہوتی ہے سب سے زیادہ یہہ فایدہ ہے کہ ہوم کے فوائد جو ان منتروں میں لکھے ہوئے ہیں انکو اوچارن کرنے سے وہ ذہن نشین ہوجاتے ہیں یعنی ہوم کرنے کا فایدہ بوقت معلوم ہوتا جاتا ہے وید منتر کنٹھ یاد ہوجاتے ہیں اور ایشر کے گنوں کا گیان ہوتا جاتا ہے۔ کیونکہ سب کاموں کا شروع کرنا پرمیشر کی اُپاسنا سے ہی کرتا واجب ہے اسلئے جگ کے وقت بھی اسکی اُپاسنا اور استوتی کرنی ضرور چاہئے۔

سوال - جگ کیوقت وید منتروں کو چھوڑ دوسرے کا پاٹھ کریں تو کیا ہرج ہے

جواب - ایشر کے بچن سے جو پرایوجن سدھ ہوتا ہے وہ دوسروں کے بچن سے سدھ نہیں ہو سکتا کیونکہ ایشر کا بچن بھرانتی رہت اور ستّ ہوتا ہے کیونکہ جہاں ستّ دیکھنے اور سننے میں آتا ہے وہاں ویدوں میں سے ہی پھیلا ہے جو جو جھوٹھ ہے وہ آدمیوں کی کلپنا سے بنا ہے کیونکہ ستّ بات ویدوں سے ہی پرگھٹ ہوتی ہے ویدوں میں چار برن چار آشرم بھوت بھوشیت اور برتمان آدمی کی ستّ بدیا ویدوں سے ہی پرسدھ ہوتی ہے کیونکہ یہہ جو سناتن وید شاستر ہیں سو سب بدیاؤں کے دان سے سمپورن پرانیوں کا وہ کارن اور سب سکھوں کی پراپتی کراتا ہے اس کارن سے ہم لوگ انکو سربہتا اُتم مانتے ہیں اور اسیطرح ماننا بھی چاہیے کیونکہ سب جیوؤں کے لئے

سب سُکھوں کا سادھن یہی ہے ؛

سوال - کیا جگ کرنے کے لئے پرتھوی کھود بیدی کا بنانا ۔ پرنیتا - پروکشنی - اور چمسا - وغیرہ برتنوں کا رکھنا اور جگ شالا کا بنانا ضروری ہے ؛

جواب - جو ٹھیک ہے سو سب کرنے جوگ ہے - اگنی تیز ہونے کے لئے اور ہوم کی اشیا ادہر اودہر بکھرنے سے روکنے کے لئے بیدی ضروری ہے اور سونے چاندی کے برتن اس سبب سے بناتے ہیں کہ انمیں بدبو نہیں بگڑتے نہیں اور کُش وغیرہ واسطے سپیا وچیونٹی وغیرہ کے رکھتے ہیں اور جگ شالا سے یہہ مراد ہے کہ اگنی میں زیادہ ہوا نہ لگے اور بیدی میں کوئی جانور یا مکھی بیٹھ نہ گرے غرضکہ یہہ سب مرجادا سہولیت اور عمدیت کے لئے کرنی چاہیں ؛

---

# دیوتاؤں کے بیان میں

بیوہار کے دیوتاؤں کی اُپاسنا کبھی نہیں کرنی چاہیئے - صرف ایک پرمیشر کی کرنی واجب ہے اُسکا نتیجہ ویدوں میں انیک پرکار سے کیا ہے کہ ایک ادوتیہ پرمیشر کے ہی پرکاش دھارن اور اُتپادن کرنے سے وہ سب بیوہار کے دیوتا پرکاشت ہو رہے ہیں اُنکا جنم کرم ایشر کے سامرتھ سے ہوتا ہے کیونکہ پرمیشر جس جس میں جتنا دِبیہ گُن رکھتا ہے اُتنا اُتنا ہی اُن دِبیوں میں دیوپن ہے زیادہ نہیں اس سے کیا سدھ ہوا کہ کیول پرمیشر ہی اُن سب کا اُتپادن دھارن اور مکتی کا داتا ہے ٭

## ۴۳ - دیوتاؤں کا بیاکھان

# تینتیس ۳۳ دیوتاؤں کی تفصیل

بشو ۸ - ردور ۱۱ - آدیتہ ۱۲ - اندر ۱ - پرجاپتی ۱ ۔

## ۸ بشو کی تفصیل

اگنی ۱ - پرتھوی ۲ - بایو ۳ - انترکش ۴ - ادویتہ ۵ - دیئی یو ۶ - چندرما ۷ - نچھتر ۸ ۔ چونکہ سب پدارتھ انہیں میں بستے ہیں اس سبب سے انکا نام بشو ہے اور یہی سب کے نواس استھان ہیں ۔

## ۱۱ ردور کی تفصیل

پران ۱ - اپان ۲ - بیان ۳ - سمان ۴ - اُدوان ۵ - ناگ ۶ - کورم ۷ کرکل ۸ - دیودت ۹ - دہننجے ۱۰ - جیو آتما ۱۱ کیونکہ یہہ سب شریر سے نکل جاتے ہیں تب مرن ہونے سے اُسکے سب سمبندھی لوگ روتے ہیں وہ نکلتے ہوئے اُنکو رولاتے ہیں اس سبب سے اُنکا نام ردور ہے ۔

## آدیتہ

بارہ مہینوں کو کہتے ہیں کیونکہ وے سب پدارتھوں کے انکو گرہ

کا گرہن کرتے چلے آئے ہیں اِس سبب سے اُنکا نام آدیتہ ہے ؏

اندر

نام بجلی کا ہے کیونکہ وہ اُوتم ایشرج اور بدیا کا بڑا سبب ہے ؏

پرجاپتی

جگ کو کہتے ہیں کیونکہ اُس سے بایو برشٹی جل کی صفائی کے سبب پرجا کا پالن ہوتا ہے یہہ سب لیکے اپنے دِوِیہ گُن کے ہونے سے ۳۳ دیوتا کہلاتے ہیں اور تین دیو۔ استھان۔ نام جنم کو کہتے ہیں اور دو دیو۔ انّ۔ پران کو کہتے ہیں ایک دیو۔ ادھیردہ دیو۔ جس سے سب کا دھارن ہوتا ہے اور جو سب جگت میں بھر رہا ہے سو ترآتما بایو ہے ؏

سوال۔ کیا یہہ چالیس دیونشوں کو اُدپاسنا جوگ ہے ؏

جواب۔ انمیں سے کوئی اُدپاسنا جوگ نہیں ہے صرف بیوہار ماتر سِدّہی کے لئے یہہ سب دیو ہیں۔ سوائے پرمیشر یوگ دان

برہم کے اور کوئی اوپاسنا جوگ نہیں ہی جو سب کا اشٹ دیو
جگت کا کرتا سرب شکتیمان سبکو اوپاسنا جوگ اور سب کا دھارن
کرنیوالا سب میں بیاپک اور سب کا کارن ہی اسکا آدی انت
نہیں جو ست چت آنند سروپ جسکا جنم کبھو نہیں ہوتا
جو کبھو انیائے نہیں کرتا اتیادی لچھنوں سے وید آدی
شاستروں میں اسکا پرتپادن کیا ہی اسیکو اشٹ دیو ماننا
چاہئے آریہ لوگ ہمیشہ سے ایک پرمیشر ہی کی اوپاسنا کرتے
چلے آئے ہیں بعض لوگوں کو یہہ شنکا ہی کہ ویدمیں جڑ اور مورتی
مان ستو کی پوجا لکھی ہی یہہ انکی بھول ہی یہہ بات اسطرح
ہی کہ جتنا جتنا جس ستو میں دیہہ گن کہا ہی اتنا اتنا اسی اوسکا
لینا یہہ ایک قسم کا اوپکار ستکار یا پوجا ہی مثلاً آنکھہ
میں دیکھنے کا سامرتھ رکھا ہی اور دیکھنے کا بیوہار انپکار
کے لئے ہی یہہ دیوپن اسمیں ماننا اسکا ستکار یا پوجا

کہلاوے گا جو دوسرے کا ستکار یہہ آچرن ارتھات اُس کے انکُول کام کرنا اُسی کا نام پوجا ہے سو سب منشوں کو کرنی اوچت ہے اِسیطرح اگنی وغیرہ پدارتھوں میں جتنا جتنا اُپکار کا گُن ہے یعنی دِبہہ گُن ستہ ہے اور اُپکار لینے کا مطلب جتنا اُتنا اُنہیں دیوپن ماننے سے کچھہ بہی ہانی نہیں ہوتی کیونکہ ویدوں کی رُو سے جہاں اُپاسنا کا بیوہار لیا جاتا ہے۔ وہاں وہاں ایک ادویتہ پرمیشر کا ہی گرہن کیا ہے۔!

## پانچ دیو کی پوجا کی کتہہ ہیں

منجملہ اِن دیوتاؤں کے چار دیوتا یعنی ماتا[۱]۔ پتا[۲] - اچاریہ[۳] آتیتہ[۴] یہہ چاروں مورتی مان دیوتا ہیں اور پانچواں اُپاسیہ دیو پربرہم ہے اُسکی کسیطرح کی مورتی نہیں ہے اِس سبب سے پانچ دیو کی پوجا میں دو طرح کا بھید جاننا واجب ہے یہہ

سب دیوتا اوپر بیان ہوئے دونوں ہیوہار اور پرمارتھ کرنے
میں کام آتے ہیں پرنتو سب منشوں کو اُپاسنا کرنے کے
جوگ ایک پرمیشر ہی دیو ہے اور آریہ لوگ سرشٹی کے
آرمبھ سے آجتک اندر - ورن - اگنی - آدی ناموں سے
ہمو جب وید کے ایک ادوتیہ پرمیشر ہی کی اُپاسنا کرتے
چلے آئے ہیں یہہ جتنے نام ہیں پرمیشر کے صفاتی نام ہیں
اِن سے جڑ اور سوروپ وان وستو کی اُپاسنا کسیطرح ٹھیک
نہیں ہے بلکہ پرمیشر کے ایک صفاتی ناموں سے اُسی کی
اُپاسنا کا تاتپرج ہے ॥

## ویدوں کے چھند اور منتر اور سمرتی کے ارتھ سمجھنے میں

بچارنا چاہئے کہ ویدوں کے یتھاوت ارتھ کے جاننے بنا کسی
منش کو ہٹ سے سماہش کرنا لازم نہیں ہے - وید میں جتنے پد اور

منتر ہیں وہ سب سمپورن ست بدیاؤں کے پرکاش کرنے
والے ہیں جبتک ست پرمان سو ترک ویدوں کے شبدوں
کا پوریا پر کرنوں بیا کرن آدی ویدانگوں ست یت آدمی
برہمنوں اور پورب میمانسا آدی شاستروں کا یتھاوت
پورہ نہ ہو اور پرمیشر کا انوگرہ ادتم بدیا دانوں کی شکشا انکی سنگت
چھوڑکی آتما کی شدھی نہ ہو تبتک ویدونکے ارتھ کا یتھاوت پرکاش منش کے
ہردیہ میں نہیں ہو سکتا اسلئے سب آریہ بدیا وانوں کا سدھانت ہے کہ پرتیکش
آدی پرمانوں سے یوکت جو ترک ہے وہی منشوں کے لئے رشی ہے اس سے یہ سدھ
ہوتا ہے کہ جو سائنیا چارج اور مہی دھر وغیرہ الپ بدھی لوگوں کے جو بھاشیہ بیا کھیانوں
کو دیکھکر آجکل کے آریہ اور یورپ دیش کے نواسی لوگ ویدونکی اوپر اپنی اپنی
دیش کی بھاشاؤں میں بیا کھیان کر رہے ہیں وہ ٹھیک نہیں ہیں
اور ان انرتھ یوکت بیا کھیانوں کے ماننے سے منشوں کو اتینت
دکھہ پراپت ہوتا ہے اسلئے بدیا وانوں کو انکا پرمان نہ ماننا ٹھیک ہے

ہے چھند اور منتر یہہ دونوں شبد سنگھتا بھاگ کے نام ہیں ویسے ہی نگم اور شرتی بھی
ویدوں کے نام ہیں ویدوں کا نام چھند اسلئے رکھا گیا ہے کہ یہہ سُوتنتر پرمان اور
سب ستیہ ودیاؤں سے بھرے پورن ہیں اور شرتی اسلئے کہتے ہیں کہ اُنکے پڑھنے
ابھیاس کرنے اور سُننے سے سب ستیہ ودیاؤں کو منش لوگ جان سکتے ہیں۔ اسلئے چھند
منتر نگم۔ شرتی یہہ چاروں ایک ارتھہ کے باچی ہیں ویسے ہی اشٹادھیائی
بیاکرن میں بھی شبد منتر اور نگم یہہ تینوں نام ویدوں ہی کے ہیں انکے نہیں
بہیہ نہیں ہے۔

## اتھہ وید سنگھتا بچار

سوال۔ وید کن کا نام ہے؟

جواب۔ منتر سنگھتاؤں کا۔

سوال۔ کاتیاین نے تو براہمن گرنتھوں کو بھی وید کہا ہے؟

جواب۔ براہمن گرنتھ وید نہیں ہو سکتے انکا نام اتہاس پُوران کلپ گاتھا
اور نارا شنسی بھی ہے وہ ایشر اُکت نہیں ہیں منش کرت ہیں سوائے

کاتیاین اور سب نیتی انکو وید ہونیکی شنا کشتی نہیں تھے اور منتر سنگتاؤں
کا وید نام مشہور ہے کہ اُپنشد رچیت اور سب اُپنیاؤں کا مول ہیں ۔

سوال ۔ براہمن اور سوتر گرنتھوں میں اتہاس پوران کلپ گاتھا ناراشنسی
اتیادی بچن دیکھنے میں آتے ہیں اور اتھرو وید میں بھی اتہاس پوران
آدی ناموں کا لیکھ ہے اِس ہیتو سے براہمن گرنتھوں سے سوائے برہم وی
ورت سری مت بھاگوت مہابھارت آدی کو اتہاس پوران آدی
کے ناموں سے کیوں نہیں مانتے ہو ۔

جواب ۔ اُنکے گرہن میں کوئی بھی پرمان نہیں ہے کیونکہ اُنمیں
ہتوؤں کی پرسپر ورودھ اور لڑائی آدمی کی سمجھو متھا کتھا اپنے اپنے متوں کے
انوسار لوگوں نے لکھ رکھی ہیں اس سے اتہاس اور پوران آدی ناموں سے
اُنکا گرہن کرنا کسی منش کو اُچت نہیں کیونکہ براہمن گرنتھوں میں تو ستّ
کتھاؤں کا نام اتہاس جگت اُتپتی کے برنن کا نام پوران اور سدر بہوں کے
سامرتھیہ کی کتھن کا نام کلپ اور ستپتھ براہمن میں جو گولک جنک گاتھا

ہیتر یہ آدمی کی کتھاؤں کا نام گاتہا ہے اور جنہیں منش لوگوں نے ایشٹر دیو پدارتھ یہ بدیاؤں کی پرشنسا کی ہے انکا نام ناراشنسی ہے ؛

## تین پرکار کے بچن کا برنن

لوک میں تین پرکار کے بچن ہوتے ہیں ویسے برہمن گرنتھوں میں بھی ہیں اسکا کارن ستیہ پرمانک ہیں ؛ ایک بچن بدھی باکیہ ہے جیسے سکھہ کے لئے دیودت گانو کو جائے یا جبکہ سکھہ کی اچھا ہو وہ اگنی ہوتر کرے ؛ دویم ارتھہ باد ہے جو چار پرکار کا ہوتا ہے ؛

استوتی یعنی پدارتھوں کے گنوں کا پرکاش کرنا ؛ نندا ارتھ کاموں میں دوشوں کو دکھلانا پرکیرتی جیسے اس چور نے برا کام کیا اسکو ڈنڈ ملا اور ساہوکار نے اچھا کام کیا اسکی پرتشٹا اور اونتی ہوئی ؛ پرا کلپ جو بات پہلے ہو چکی ہو اسکو برنن کرنا جیسے جنک کی سبھا میں جاکولک رشی وغیرہ نے اکٹھے ہو کر سنباد کیا ؛

تیسرا بچن انوباد جسکا پورب بدھان کر کے پھر اسی کا سمرن اور کتھن کرنا سو

دو پرکار کا ہی ایک شبد کا دو سرا ارتہہ کا جیسی وہ بدیا کو پڑہی۔ یہہ شبد
انو باد ہی بدیا پڑہنی سی ہی گیان ہوتا ہی اسکو ارتہہ انو باد کہتی ہیں جیسکی
پرتگیا ہیتو۔ اُودا ہرن اور اُپنین اور نگمن اسی میں ہو جیسی پرتگیا
نت ہی یہہ پرتگیا ہی بناش رہت ہی یہہ ہیتو ہی اکاش کی سمان ہی یہہ اُودا
ہرن ہی جیسی اکاش ہی ویسا پرمیشر بہی ہی یہہ اُپنین ہی ان پر ولکا
کرم سی اوچارن کرکی پکش میں تہاوت پوجیا کرنیکو نگمن کہتی ہیں۔ یعنی
جس شبد اور ارتہہ کا دوسری بار اُوچارن و ربچار ہو اسکو انو باد کہتی ہیں
سو برہمن پوستکو نمیں جتہاوت لکہا ہی اس ہیتو سی بہی برہمن پوستکو
کا نام اتہیاس دی جاننا چاہئی کیونکہ انمیں اتہیاس پوران کلپ گاتہا
اور نارا شنسی یہہ پانچ پرکار کی کتہا سب ٹہیک لکہی ہیں پرنتو برہمن
گرنتھوں کی ویدوں میں پرمان نہیں ہوسکتی ۔

سوال۔ برہمن گرنتھوں کا بہی ویدوں کی سمان پرمان کرنا اوچت ہی یا نہیں
جواب۔ برہمن گرنتھوں کا پرمان ویدوں کی تولیہ تو نہیں ہوسکتا کیونکہ

وہ ایشور وکت نہیں ہیں پرنتو ویدوں کی انکول ہونیسے پرمان کے جوگ ہیں ؛

## اتھہ برہم بدیا بیکھہ

سوال - ویدوں میں سب بدیا ہیں یا نہیں ؛

جواب - سب ہیں جتنی ست بدیا سنسار میں ہیں وہ سب ویدوں سے ہی نکلی ہیں انمیں سے پہلی برہم بدیا ہے جسمیں پرمیشر کی جو سب جگت کا بنانیوالا اور چیتن اور جڑ ان دونوں پرکار کے سنسار کا جو راجہ اور پالن کرنیوالا ہے جو جنتوؤں کو بہی ور آنند سے ترپت کرنیوالا ہے ہم لوگ اپنی رکشا کے لئے پرارتھنا کرتے ہیں کیونکہ وہ ہمکو سب سکھوں سے سنتشٹ کرنیوالا ہے ہے پرمیشر جیسے آپ اپنی کرپا سے ہمارے سب پدارتھوں کے بڑھانیوالے ہیں ویسے ہی سب کی رکشا بہی کریں جیسے آپ ہمارے رکشک ہیں ویسے ہی سکھہ بہی دیجئے . جو پرمیشر اکاش آدی تتو اور سے تہا سورج آدی سب لوکوں میں بیاپت ہو رہا ہے اسی پرکار سے جو پورب آدی دشا اور اگنی آدی اپ دشاؤں میں بہی بہرپور ہو رہا ہے یعنی جسکی بیاپتی سے ایک انو بہی خالی نہیں ہے اور جو اپنی سامرتہہ کا انت ہے اور جو کلپ وہی پر

سرشٹی کی اُتپتی کرنیوالا ہی اُس آنند سروپ پرمیشر کو جو جیو آتما اپنی من سی تیہاوت جانتا
ہی وہی اُسکو پراپت ہوکی سدا موکش سکھہ کو بہوگتا ہی پرہم جو سب سی بڑا سب کا
پوجیہ سب لوگوں کی بیچ میں پردہان ورادیا تتہا جوگ ہی اور جو بگیان وری گنوں میں
سب سی بڑا اور اکاش کا بہی آدہار اور جگت کی پرلی کی پیچھی بہی نربکار رہنی والا
اور جسکی آشری سی ۳۳ دیوتا ٹہر رہی ہیں جیسی کہ پرتہوی سی برکش کا پرتھم انکر
نکل کی اور استہول ہوکی سب ڈالیوں کا آدہار ہوتا ہی اسی پرکار سب برہمانڈ کا آدہار
وہی ایک پرمیشر ہی وہی سدا سی سب جگت میں پرپورن ہوکی پرتہوی آدی
سب لوکوں کو رچکی اپنی سامرتھہ سی دہارن کر رہا ہی وہ اپنی کام میں کسیکا سہایک نہیں لیتا وہ
سربشکتیمان ہی اُسی پرماتما کی سامرتھہ میں وشو آدی سب لوک اور تہا پرتہوی آدی
لوک ٹہر رہی ہیں اور پرلی میں اُسکی سامرتھہ میں لی ہوکی اُسمیں بنی رہتی ہیں ۔

संगच्छध्वं संवदध्वं सं वो मनांसि जानताम् ॥
देवाभाग य था पूर्वे संजानाना उपासति ॥

اب ویدوں کی ریت سی دہرم کی لکشنوں کا برنن کیا جاتا ہی

دیکھو پرمیشر ہم سبھوں کیلئے دھرم کا اپدیش کرتا ہے کہ ہے منش لوگو جو پکشپات رہت
نیائے ستیہ آچرن سے یکت دھرم ہے تم لوگ اُسکو گرہن کرو اُس سے وپریت
کبھی مت چلو اُسکی پراپتی کیلئے ورودھ کو چھوڑ کے پرسپر سمتی میں ہو جس سے تمہارا
اُتم سکھ سب دن بڑھتا جاوے اور کسی پرکار کا دکھ نہ ہو۔ تم لوگ ورودھ باد
کو چھوڑکر پرسپر ارتھات آپس میں پریت کے ساتھ پڑھنا پڑھانا پرشن اُتر سہت
سنواد کرو جس سے تمہاری ستیہ ودیا نت بڑھتی رہے تم لوگ اپنے جتھارتھ
گیان کو نت بڑھاتے رہو جس سے تمہارا من پرکاش یکت ہوکر پرشارتھ
کو نت بڑھاوے جس سے تم لوگ گیانی ہوکر نت آنند میں بنے رہو اور تم لوگو
کو دھرم کا ہی سیون کرنا چاہئے ادھرم کا نہیں جیسے پکشپات رہت دھرم
آتما ودیا وان لوگ ویدریت سے دھرم کا آچرن کرتے ہیں اُسی پرکار سے
تم بھی کرو کیونکہ دھرم کا گیان تین پرکار سے ہوتا ہے ایک تو دھرم
آتما ودیا وانوں کی سکشا دوسرا آتما کی شدھی تتھا ستیہ کو
جاننے کی اچھا تیسرا پرمیشر کی کہی ودیا کو جاننے سے ہی

منشوں کو ست است کا یتھاوت بودھ ہوتا ہے - دوسری طرح نہیں ہے ۔

समा नोमन्त्रः समितिः समानी समानं मनः सह चित्तमेषाम्॥ समानं मन्त्रमभि मन्त्रये वः समानेन वो हविषा जुहोमि॥

ہے منش لوگو جو تمہارا انترا تھا ست است کا بچار ہے - وہ سمان ہو اُس میں کسی پرکار کا برودھ نہ ہو اور جب جب تم لوگ مل کر بچار کرو تب تب سب بچنوں کو الگ الگ سُن کر جو جو دھرم یُکت اور جیسیں سب کا ہت ہو سو سب میں سے الگ کر کے اُسی کا پرچار کرو جس سے تم سبھوں کا برابر سُکھ بڑھتا رہے اور جیسیں سب منشوں کو مان گیان بدیا ابھیاس برہمچریہ آشرم اچھے اچھے کام اور تم منشوں کی سبھا کے ادراج پربندھ کا یتھاوت کرنا پراپت ہو اور جس سے بدھی - شریر - بل - پراکرم

آدمی گن بڑہیں تمہارے پرمارتھہ اور ہیو پارسدہ ہوں ایسی جو اُتم
مرجادا ہے سو ہی تم لوگوں کی ایک ہی پرکار کی ہو جس سے تمہارے
سب سر کشٹ کام سدہ ہوتے جاویں۔ ہے منش لوگو تمہارا
من بھی آپسمیں برودہ رہت ارتہات سب پرانیوں کے
دوکھہ کے ناش اور سکھہ کی بردھی کے لئے اپنے آتما کے سم
تولیہ پورشارتھہ والا ہو شبہ گنوں کی پراپتی کی اچھا کو
سنکلپ اور دشٹ گنوں کی اچھا کو بکلپ کہتے ہیں جس سے
جیو آتما یہہ دو کرم کرتا ہے اسکا نام من ہے اُس سے سدا
پورشارتھہ کرو جس سے تمہارا دہرم ویرڈ ہاپر ودہ ہو تمہارا
چیت اسکو کہتے ہیں جس سے اتہوں کا سمرن ارتہات یو ۔ بار
کرموں کا تہاوت بچار ہو وہ بھی تمہارا ایک ہو
جو تمہارا من اور چیت ہے یہہ دونوں منشوں کو ہی سکھہ کے
لئے پرجتن میں رہیں اِس پرکار سے جو منش سب کا اوپکا

کرنے اور سکھہ دینے والے ہیں میں اُنہیں پر سدا کرپا کرتا
ہوں اَرتھات میں اُنکے لئے اُپدیش اور آگیا دیتا ہوں سب
منش میری آگیا کے انکول چلیں جس سے اُنکا ست دہرم
بڑہے اور اَست کا ناش ہو۔ ہے منش لوگو جب جب کوئی بَدّیا تھہ
کسیکے دیا چاہو اتھوا کسی سے گرہن کیا چاہو تب تب دہرم سے
یُوکت ہی کرو اُس سے بر و دّہ بیوہار کو مت کرو یہہ بات نشچیہ
کرکے جانو کہ میں ست کے ساتھہ تمہارا اور تمہارے ساتھہ ست
کا سنجوگ کرتا ہوں اسلئے تم لوگ اسکیہ دہرم مان کے سدا کرتے
رہو اس سے بر وُدّہ دہرم کو کبھی مت مانو ۔

समानीव आकुतिः समाना हृदयानिवः॥
॥ समानमस्तु वो मनो यथा वः सुसहासति॥ ऋ॰ अ॰ ८ अ॰ ८ व॰ ४९ मं॰ ४॥

ہے منش لوگو تمہارا جتنا سامرتھہ ہے اُسکو دہرم کے ساتھہ ملا کر

سب سُکھوں کو سبوں بڑھاتے رہو نشچے اُتساہ اور دہیریہ سماو
کے آچرن کو (आकृति) کہتے ہیں۔ ہے منش لوگو تمہارا سب
پُرشارتھ سب جیووں کے سُکھ کے لئے سدا ہو جس سے میرے
کہے ہوئے دھرم کا کبھو تیاگ نہ ہو سدا ایسا ہی پرجتن کرتے رہو۔
جس سے تمہارا ہردیہ ارتھات من کے سب بیوہار اسپشٹ
سدا پریم سہت اور پردوہ سے الگ رہیں من شبد کا انیک
بات گرہن کرنے میں یہ پریوجن ہے کہ جس سے من کے انیک ارتھ
جانے جاویں پرنتھم بچار ہی کرکے سب اوتم بیوہاروں کا آچرن
کرنا اور بُروں کو چھوڑ دینا اسکا نام کام ہے جو سُکھ اور بدیا آدی
شبھ گنوں کو پراپت ہونے کی لئے پرجتن سے اتینت پُرشارتھ
کرنگی اچھا ہو اسکو سنکلپ کہتے ہیں۔ جو جو کام کرنا ہو اُس اُس کو
پرتھم شنکا کر کے ٹھیک ٹھیک نشچے کرنے کے لئے جو سندیہ کرنا
ہے اسکا نام وچکتسا ہے (सत्ता) جو ایشور اور ستیہ دھرم

